Vol:10

شعبان المعظم

# شعبہ فاصلاتی دینی تعلیم

**Distance Learning Religious Education**

Design By Al-Qaaim Graphics

Printed By Al-Basit Printers 021-6606211 - 4268448

## ہماری مطبوعات

 طولِ عمر اور وسعتِ رزق کے سو مجرّب نسخے

 گھر کو جنت بنانے کے چودہ مجرّب نسخے

 مرضِ حُبّ دنیا: علامات اور علاج

 مرضِ تکبُّر: علامات، تشخیص کے طریقے اور اس کا علاج

 وصیت نامہ کیسے لکھا جائے

 امراضِ روحانی کی شناخت کی ۱۰۰ علامات

 حرام نگاہ

 بیٹی اللہ کی رحمت

 عظمت اور بلندی کے لیے علم ہی کافی ہے

 گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں

 صدقہ: بھلائی کرنے کا سب سے اچھا راستہ

 اجتہاد اور تقلید پر اعتراضات کا تجزیہ

 دوستی

 ثواب وضو

 ترکِ گناہان کے چالیس طریقے

 فاصلاتی دینی تعلیم شمارہ ۱ ........... ۱۰

A-50 بلاک 20، سادات کالونی، فیڈرل بی ایریا، کراچی

فون: 0334-3102169 , 021-6366644

ویب سائٹ: www.al-qaaim.com ای میل: info@al-qaaim.com

بسم اللہ الرحمن الرحیم

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

جس نے اپنی زندگی کو نیک علم کی طلب
میں صرف نہیں کیا اسکی زندگی ضائع ہوگئی

دینی کتب کے مطالعہ کے ساتھ ساتھ اگر نوجوان/ بچے روزانہ ۱۰ سوالات کے جوابات یاد کریں تو ایک ماہ میں ۳۰۰ اور ایک سال میں تقریباً ۳۶۰۰ سوالات کے جوابات انہیں یاد ہو جائیں گے۔سوالات کچھ اس انداز سے ترتیب دیئے گئے ہیں جو تقریباً ہر پہلوئے زندگی کا احاطہ کئے ہوئے ہوں

مثلاً:

☆ فقہی مسائل ☆ عقائد ☆ عملی اخلاقیات

☆ معلوماتِ عامّہ ☆ قرآن مجید ☆ تاریخِ اسلام

☆ منتخب آیات واحادیث کی تشریح ☆ احادیثِ معصومینؑ

☆ رسولِ خداؐ وآئمہؑ کے متعلق معلومات اورانکی سیرت

☆ رسولِ خداؐ وآئمہؑ کے اصحاب کے متعلق معلومات

☆ علمائے اعلام کے متعلق معلومات

☆ بہت سے اعمال کے فضائل



☆ آدابِ اسلامی سے متعلق معلومات

☆ مقدّس مقامات کے متعلق معلومات

☆ کتب بینی کے شوق کو بیدار کرنے کیلیئے کسی کتاب کے متعلق کوئی معلوماتی بات

☆ CreativeWriting

تا کہ تخلیقی صلاحیتیں بیدار ہوں اور نوجوانوں/بچوں کی سوچ اور تحریر میں بہتری آئے۔ایسے سوال دیئے گئے ہیں جنہیں وہ خود یا بزرگوں کی مدد سے سوچ کر لکھیں۔

اس کتابچہ میں جن سوالات کے جوابات نہیں لکھے گئے ہیں نوجوان/ بچے، انہیں بھی اپنے بزرگوں کی مدد سے حل کر سکتے ہیں۔اوسطاً روزانہ فقط (۱۰) سوالات کے جوابات یاد کرنے ہونگے ۔

امید ہے کہ اس سلسلے میں مومنین نوجوانوں اور بچوں کی مدد کر کے مدرسہ کے مشن کو آگے بڑھانے میں تعاوّن کریں گے اور امامِ زمانہؑ کے ایسے مددگار مہیا کرنے میں مدد و معاوّن ہوں گے کہ جو علم و معرفت سے آراستہ ہوں۔

والسّلام

انتظامیہ : مدرسۃ القائمؑ

☆ جیّد علمائے کرام کی جوانی کی تصاویر پہچانئے۔













## تصویری مسائل



بتائیے آقائے سیستانی کے فتویٰ میں کیا اِس طرح کی فرنچ کٹ داڑھی رکھنا جائز ہے؟



کسی کو اِس طرح مارنا کہ اسکی کھال سُرخ یا نیلی پڑ جائے، اس جسمانی نقصان کا جو مالی معاوضہ ادا کیا جاتا ہے اُسے کیا کہتے ہیں؟



بتائیے بغیر کوئی شرط لگائے تاش کھیلنا کیسا ہے؟



زیادہ تر مجتہدین کے نزدیک شطرنج کا کھیلنا، چاہے دماغی ورزش کیلیئے ہو، کیسا ہے؟




زینت کیلئے Colour-Contact Lenses لگانا آقائے سیستانی کے فتویٰ میں کیسا ہے؟




کیا حالتِ روزہ میں خون کے ٹیسٹ کروائے جا سکتے ہیں؟




ناسمجھ بچے کو مسجد میں لانا کیسا ہے؟






امام خمینیؒ نے تلاوتِ قرآن کے وقت دستانے کیوں پہنے ہوئے ہیں؟




مجتہد جس درس میں اپنے فتاویٰ کو ثابت کرتا ہے، اُس درس کو کیا کہتے ہیں؟




رسولؐ اللہ کی مندرجہ بالا حدیث کا اردو ترجمہ بتائیے۔

سوال: مندرجہ ذیل شخصیات کو پہچانئے۔




۱۔ آپ کی ولادت لبنان میں ہوئی لیکن تمام دینی تعلیم نجف ہی میں حاصل کی۔

۲۔ نجف سے تعلیم حاصل کر کے آپ شام آئے اور خواتین کے لیے ایک جدید طرز کا مدرسہ قائم کیا۔

۳۔ آپ کی تمام کتابوں میں ''اعیان الشیعہ'' سب سے زیادہ مشہور ہے۔

۴۔ آپ کو انتقال کے بعد دمشق میں حضرت زینبؑ کے روضے کے قریب دفن کیا گیا۔

☆جواب صفحہ 40 پر ملاحضہ کریں۔




۱۔ آپ ۱۹۲۸ میں ایران کے مقدس شہر قم میں پیدا ہوئے۔

۲۔ دینی تعلیم ایران سے حاصل کرنے کے بعد آپ نجف آئے اور آیت اللہ محسن الحکیمؒ اور آیت اللہ خوئیؒ کے درس میں شریک ہوئے۔

۳۔ ۱۹۶۰ میں آپ لبنان تشریف لائے اور اسرائیلی جارحیت کے خلاف آواز اٹھائی۔

۴۔ آپ کئی زبانوں کے ماہر تھے اور علامہ محمد حسین طباطبائیؒ کے تربیت یافتہ تھے۔

۵۔ ۱۹۷۸ میں آپ پُر اسرار طور پر لیبا سے لاپتہ ہو گئے اور آج تک اس عظیم مجاہد کا سراغ نہ مل سکا۔

۶۔ ایران کے سابقہ صدر محمد خاتمی کی زوجہ آپ ہی کی بھتیجی ہیں۔

☆جواب صفحہ 40 پر ملاحضہ کریں۔

## Creative Writing

سوال: مندرجہ ذیل تصویر میں جو پیغام ہے، اُس پر دو صفحے کا مضمون تحریر کریں۔





## قرآن

سوال : رسولؐ اللہ اپنے لشکر کا کمانڈر بنانے کے لئے بعض اوقات قرآن کے لحاظ سے کس حکمت عملی کو اختیار کرتے تھے؟

جواب : جسے قرآن جتنا یاد ہوتا تھا اُسی کو لشکر کا امیر بناتے تھے۔

سوال : مشہور ترین دعا

'' رَبَّنَآ اٰتِنَافِي الدُّنْيَاحَسَنَةً وَّفِي الْاٰ خِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ ''

قرآن کے کس سورہ میں ہے؟

جواب : سورۂ بقرہ، آیت ۲۰۱ ۔

سوال : قرآن کے کن سوروں میں سب سے زیادہ دعائیں ہیں؟

جواب : ۱۔سورۂ آلِ عمران ۲۔ سورۂ مومنون۔

سوال : کس سورہ کو الشافیہ بھی کہا جاتا ہے؟

جواب : سورۂ حمد۔

سوال : قرآن کا سب سے بڑا لفظ کون سا ہے؟

جواب : فَاَ سْقَيْنٰكُمُوْهُ (سورۃالحجر، آیت ۲۲) ۱۱ حُروف پر مشتمل ہے۔

سوال : دو سوروں کے نام بتائیں جن کا نام ایک حرف پر مشتمل ہے؟

جواب : ۱۔سورۂ ق ۲۔سورۂ ص

سوال : سوروں کا سیّد و سردار کس سورہ کو کہا جاتا ہے؟

جواب : سورۂ بقرہ کو ۔

سوال : قرآن میں کتنے واجب اور کتنے مستحب سجدے ہیں؟

جواب : ۴ واجب اور ۱۱ مستحب۔

سوال : کیا اس طرح کی منّت مانی جاسکتی ہے کہ اگر میرا فلاں کام ہو گیا تو مثلاً سورۂ یٰسین کی تلاوت کروں گا/کروں گی؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : قرآن میں کس دن کے متعلق یہ بات کہی گئی ہے کہ وہ دن بچوں کو بھی بوڑھا کردے گا؟

جواب : قیامت کا دن۔

## شخصیت پہچانئے

۱۔ آپ وہ شخصیت ہیں جنہوں نے رسولِ خداؐ سے فرمایا

"جو چاہے کہیئے خدا کی قسم! آپ کے لئے کسی بھی چیز سے دریغ نہ کروں گا"۔

۲۔ آپ نے ۴۲ سال تک رسولؐ خدا کی حفاظت فرمائی۔

۳۔ آپ کے متعلق امام باقرؑ نے فرمایا کہ اگر آپ کا ایمان ترازو کے ایک طرف رکھا جائے اور تمام مخلوقات کے ایمان کو دوسری طرف، تو بھی آپ کا ایمان بھاری ہوگا۔

۴۔ آپ مکّہ کے قبرستان میں دفن کئے گئے۔

۵۔ پیغمبرؐ نے آپ کی رحلت کے سال کو "عام الحزن" کا نام دیا۔

جواب : صفحہ نمبر 40 پر ملاحظہ کریں۔



## بتائیے یہ کونسی رات ہے

۱۔ جس میں فقط جاگنے سے خدا جاگنے والے کے گناہ خواہ آسمان کے ستاروں کے برابر ہوں یا دریاؤں کے برابر ہوں، بخش دے گا۔

۲۔ اس رات کو ولایتِ امیرالمومنین حضرت علیؑ کو مقدّر کیا گیا۔

۳۔ اس رات کو ملائکہ آئمۂ معصومینؑ کا طواف کرتے ہیں۔

۴۔ اس رات کو مخصوص ۲ رکعت نماز پڑھنے والے کے والدین کو خدا بخش دیتا ہے۔

۵۔ اس رات کو جاگنے والے کے لئے دوسرے سال تک کے لئے عذابوں کو اُٹھا لیا جاتا ہے۔

۶۔ اس رات کو امام زمانہؑ کی رات کہا جاتا ہے۔

۷۔ اس رات تمام انسانوں کی تقدیر لکھی جاتی ہے۔

جواب : صفحہ نمبر 40 پر ملاحظہ کریں۔

## انبیائے کرامؑ

سوال : بتایئے کس کیڑے کی وجہ سے حضرت سلیمانؑ کے انتقال کا لوگوں کو علم ہوا؟

جواب : دیمک کے ذریعے۔

سوال : حضرت سلیمانؑ کس نبی خدا کے فرزند تھے؟

جواب : حضرت داؤدؑ۔

سوال : حضرت صالحؑ کی قوم کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب : قوم ثمود۔

سوال : حضرت صالحؑ کی قوم پر عذاب کا باعث کونسا واقعہ تھا؟

جواب : حضرت صالحؑ کی اونٹنی کا قتل۔

سوال : صالح کے لفظی معنیٰ کیا ہیں؟

جواب : نیک اور پاکیزہ۔

## مقدّس مقامات

سوال : وہ کونسا مقدّس پتھر ہے جس کا ذکر قرآن میں آیا ہے؟

جواب : مقامِ ابراہیمؑ۔

سوال : حضرت ابراہیمؑ نے اس پتھر سے کیا کام لیا تھا؟

جواب : اس پر کھڑے ہوکر کعبہ کی تعمیر کی تھی اور یہ پتھر زمین سے بلند ہوتا تھا۔ حضرت ابراہیمؑ نے جب اس پر کھڑے ہوکر لوگوں کو حج کے لئے بلایا تو آپؑ کے پاؤں اس میں دھنس گئے۔

سوال : پہلے زمانے میں لوگ مقامِ ابراہیمؑ کے ساتھ کیا طریقہ اختیار کرتے تھے؟

جواب : اس میں آبِ زم زم ڈال کر پیا کرتے تھے۔

سوال : حج اور عمرہ کرنے والے مقامِ ابراہیمؑ کے پیچھے جا کر کیا عمل انجام دیتے ہیں؟

جواب : دو رکعت نمازِ طواف پڑھتے ہیں۔

سوال : قرآن کی کس سورہ میں مقامِ ابراہیمؑ کا تذکرہ ہے؟

جواب : سورۂ آلِ عمران کی آیت ۹۷۔

### بتائیے روایت میں یہ علامات کس اخلاقی بُرائی کی بیان کی گئی ہیں؟

۱۔ اگر کوئی اس صفت کے حامل شخص پر احسان کرے تو یہ اسکا دشمن ہوجاتا ہے۔

۲۔ بھلائی کے بدلے بُرائی کرتا ہے۔

۳۔ جب اسے کوئی مرتبہ ملتا ہے یا اسکے حالات بدل جاتے ہیں تو اسکا چال چلن خراب ہوجاتا ہے۔



۴۔ اسکا مالدار ہوجانا اس کے عیبوں کو ظاہر کردیتا ہے۔

۵۔ لوگوں پر احسان کر کے مختلف طریقوں سے اُن پر احسان کو جتاتا ہے۔

۶۔ بدلہ لینے میں جلدی کرتا ہے۔

۷۔ اپنے سے کمزور اور کم مرتبہ سے سختی سے بات کرتا ہے۔

۸۔ اگر دوسرے اسکی بُرائی کرنے پر بُردباری کا مظاہرہ کریں تو اور جری ہوجاتا ہے۔

جواب : صفحہ نمبر 40 پر ملاحظہ کریں۔

### بتائیے یہ کونسی نیکی ہے جس کے اتنے فائدے ہیں؟

۱۔ اسکو انجام دینے سے انسان متّقی بن جاتا ہے۔

۲۔ مالِ حرام کے اثرات جسم سے نکلتے جاتے ہیں۔

۳۔ صحت و عافیت نصیب ہوتی ہے۔

۴۔ اس کے تمام پچھلے گناہ معاف ہوجاتے ہیں۔

۵۔ اعضاء و جوارح پر کنٹرول حاصل ہوتا ہے۔

۶۔ اس کو انجام دینے والے کی ہر سانس پر تسبیح کا ثواب ملتا ہے۔

۷۔ قیامت کی بھوک و پیاس سے محفوظ ہوجاتا ہے۔

۸۔ اس کو انجام دینے والے کی نیند عبادت کا درجہ رکھتی ہے۔

۹۔ موت کے وقت سکرات اور جاں کنی کی اذیت سے محفوظ رہے گا۔

جواب : صفحہ نمبر 40 پر ملاحظہ کریں۔

# اخلاقیات

سوال : مولاعلیؑ نے کھانے سے پہلے کس عمل کے بعد اس بات کی ضمانت دی ہے کہ وہ کھانا اسے نقصان نہیں پہنچا سکتا؟

جواب : جو کھانا کھانے سے پہلے بسم اللہ پڑھے۔

سوال : اگر کئی طرح کے کھانے دسترخوان پر ہوں تو کس عظیم شخصیت نے فرمایا کہ ہر نئے کھانے سے پہلے بسم اللہ کہنا چاہیے؟

جواب : مولاعلیؑ۔

سوال : بتایئے مندرجہ ذیل نیک اعمال سے روز قیامت کیا عظیم فائدہ حاصل ہوگا؟

۱۔ کثرت سے درود ۲۔ مریضوں کی تیمارداری ۳۔ مکمل مستحبات کے ساتھ وضو کرنا
۴۔ حلال روزگار کے لئے جدوجہد کرنا ۵۔ شبِ ۲۳ رمضان شبِ بیداری
۶۔ صلۂ رحمی ۷۔ ماہِ رمضان کے پورے روزے رکھنا ۸۔ ماہِ رمضان میں اچھا اخلاق۔

جواب : ان اعمال کی انجام دہی کی وجہ سے مومن روزِ قیامت پلِ صراط بہت آسانی کے ساتھ پار کرلے گا۔

سوال : کس عمل کو کرنے والا قبر سے لا الٰہ الّا اللّٰہ کی صدائیں بلند کرتا ہوا اُٹھے گا؟

جواب : جو ماہِ رجب میں ۹ روزے رکھے گا۔

سوال : کس سورہ کو پیغمبروں کا سورہ کہا جاتا ہے؟

جواب : سورۂ بروج۔

سوال : قیامت کے دن سب سے زیادہ سربلند (صاحبِ عزّت) کون ہوں گے؟

جواب : اذان دینے والے مؤذّن۔



سوال : جو اللہ کے احکامات کو معمولی سمجھے گا خدا قیامت کے دن اس کے ساتھ کیا سلوک کرے گا؟

جواب : امام صادقؑ فرماتے ہیں کہ خدا اسے قیامت میں ذلیل وخوار کرے گا۔

سوال : جو کسی مومن کی غربت کی وجہ سے اس کو ذلیل کرے تو امام صادقؑ نے اسکا کیا عذاب بتایا ہے؟

جواب : امام صادقؑ فرماتے ہیں کہ خدا قیامت کے دن اس کو مخلوق کے سامنے ذلیل کرے گا۔

سوال : جو ظلم کرتے ہوئے کسی مومن کا مال کھا جائے تو قیامت میں اسے کیا عذاب ملے گا؟

جواب : امام صادقؑ فرماتے ہیں کہ وہ قیامت کے دن جہنّمی انگارے کھاتا رہے گا۔

سوال : جو کسی نامحرم عورت سے ہاتھ ملائے گا تو رسولؐ خدا نے اس کے لئے کیا عذاب بیان کیا ہے؟

جواب : قیامت کے دن اس کے ہاتھ اس کی گردن کے پیچھے باندھ کر اسے لایا جائے گا اور اسے جہنّم میں جانے کا حکم ہوگا۔

سوال : جو کسی مسلمان کے رُخسار پر طمانچے مارے تو خدا قیامت میں اس کے ساتھ کیا سلوک کرے گا؟

جواب : رسولؐ فرماتے ہیں کہ قیامت کے دن اسکی ہڈیاں بکھیر دے گا اور اس پر آگ کو مسلّط کیا جائے گا۔

سوال : قیامت کے دن رسولؐ خدا سے سب پہلے مصافحہ کرنے والا کون ہوگا؟

جواب : حضرت علیؑ۔

سوال : بتایئے مندرجہ ذیل گناہوں کو کرنے والے قیامت کے دن کس طرح محشور ہوں گے؟

۱۔چغلخوری کرنے والے —— بندر کی شکل میں
۲۔مال حرام کھانے والے —— سوّر کی شکل میں
۳۔سود کھانے والے —— اُلٹے لٹکے ہوں گے
۴۔بے عمل صاحبانِ علم —— زبانوں کو چباتے ہوئے
۵۔پڑوسیوں کو تکلیف پہنچانے والے —— کٹے ہوئے ہاتھ پاؤں کے ساتھ
۶۔فخر و غرور کرنے والے —— آگ کے بنے لباس پہنے ہوئے
۷۔نامحرموں پر حرام نگاہ ڈالنے والے —— آنکھوں میں آگ کی سلائیں ہوں گی
۸۔ شراب پینے والے —— سیاہ چہرے کے ساتھ شدید پیاس کے عالم میں ہوں گے۔

سوال : کس شخص کی تعظیم کرنے کو رسولؐ خدا نے خدا کی تعظیم کے برابر قرار دیا ہے؟

جواب : سفید بالوں والے بوڑھے مومن کی تعظیم کرنے کو۔

سوال : اگر کوئی شخص کسی مومن کی حاجت پوری کرسکتا ہو مگر خود کو اس سے چھپالے، اس کی مدد نہ کرے تو مولا علیؑ نے اسکا کیا نتیجہ بتایا ہے؟

جواب: خدا بھی قیامت کے دن اسکی حاجت پوری کرنے سے خود کو پوشیدہ کرلے گا۔

سوال : ملائکہ نورانی قلم سے امام حسینؑ کی قبر کی زیارت کرنے والے کی پیشانی پر کیا لکھتے ہیں؟

جواب : ھٰذا زائر الحسینؑ (یہ حسینؑ کی قبر کا زائر ہے)۔

سوال : بلند آواز سے سلام کرنے کے بارے میں رسولؐ خدا نے کیا فرمایا ہے؟

جواب : سلام بلند آواز سے کیا کرو تمھارا گھر خیر و برکت سے بھر جائے گا۔



سوال : امام صادقؑ کے سامنے جس دن امام حسینؑ کا نام لیا جاتا تھا تو آپ کا ردّ عمل کیا ہوتا تھا؟

جواب : آپ سارا دن غمزدہ رہتے تھے اور مسکراتے تک نہ تھے۔

سوال : رسولؐ خدا جب امام حسینؑ کو دیکھتے تھے تو آپ کا اکثر ردّ عمل کیا ہوتا تھا؟

جواب : آپ گریہ کرنے لگتے تھے۔

سوال : جب امام حسینؑ کے سامنے کربلا کا نام لیا گیا تھا تو آپؑ نے کیا کیا تھا؟

جواب : آپ رونے لگے تھے۔

سوال : مکّہ، مدینہ، کوفہ اور بیت المقدّس کو خدا نے تمام شہروں سے کیوں چنا؟

جواب : کیونکہ ان شہروں نے تمام شہروں کی نسبت سب سے پہلے ولایتِ علیؑ کو قبول کیا تھا۔

سوال : مالِ حرام خدا کی راہ میں خرچ کرنے کے متعلق امام معصومؑ نے کیا فرمایا ہے؟

جواب : مال حرام بڑھتا نہیں ہے اور اگر بڑھے تو اس میں برکت نہیں ہوتی، اگر وہ راہِ خدا میں صرف کیا جائے تو ثواب نہیں ملتا اور اگر پیچھے رہ جائے تو توشۂ جہنم بنتا ہے۔

سوال : جو کسی مومن یا مومنہ کی شادی کے لئے اسباب فراہم کرے، اس کے لئے امام موسیٰ کاظمؑ نے کیا فرمایا ہے؟

جواب : قیامت کے دن وہ عرشِ الٰہی کے سائے میں ہوگا۔

سوال : وہ کونسے کام ہیں جن میں عجلت اور جلدی کرنا پسندیدہ قرار دیا گیا ہے؟

جواب : نیکی کے کام۔

سوال : مکمل (مستحبات کے ساتھ) وضو کرنے کا رسولؐ خدا نے کیا فائدہ ذکر فرمایا ہے؟

جواب : مومن پلِ صراط سے بادل کی تیزی کے ساتھ گذر جائے گا۔

سوال : رسولؐ کی اُمّت میں اماموں کے علاوہ سب سے افضل ترین شہید کن لوگوں کو کہا جاتا ہے؟

جواب : حضرت حمزہؓ اور حضرت جعفر طیارؓ۔

سوال : چھپا کر صدقہ دینے کا پیغمبرؐ اسلام نے کیا فائدہ ذکر کیا ہے؟

جواب : پوشیدہ صدقہ زیادہ دیا کرو۔ اللہ کی ناراضگی دور ہو جائے گی۔

سوال : وہ کونسا مال ہے جو کسی کو دینے سے کبھی کم نہیں ہوتا؟

جواب : صدقہ۔

سوال : وہ کونسی باتیں جن پر رشک کرنا روایت میں مناسب قرار دیا گیا ہے؟

جواب : ۱۔ اس شخص پر رشک کرنا جسے خدا نے دولت دی ہے اور وہ اس کو دن رات خدا کی راہ میں خرچ کرتا ہے ۲۔ دوسرا وہ جو قرآن پاک کی دن رات تلاوت کرتا ہے۔

سوال : مندرجہ ذیل چیزوں کی زکوٰۃ کسے قرار دیا گیا ہے؟

جواب : ۱۔ خوبصورتی کی زکوٰۃ پاکدامنی ہے۔

۲۔ صحت کی زکوٰۃ اللہ کی اطاعت میں کوشش کرنا ہے۔

۳۔ علم کی زکوٰۃ مستحقین تک علم پہنچانا ہے۔

۴۔ کان کی زکوٰۃ علم وحکمت کی بات سننا ہے۔

۵۔ جسم کی زکوٰۃ نیک عمل کرنا ہے۔

۶۔ عقل کی زکوٰۃ جاہلوں کو برداشت کرنا ہے۔

## متفرّق مسائل

سوال : کیا کسی ایسے نامحرم کے سامنے بھی میک اپ کر کے عورت کے لئے آنا حرام ہے جس کے متعلق یقین ہے کہ یہ بُری نگاہ نہ ڈالے گا؟

جواب : جی ہاں اس کے سامنے بھی میک اپ کر کے آنا حرام ہے۔



سوال : کیا ناخن پالش لگا کر نامحرم کے سامنے آنا حرام ہے؟

جواب : جی ہاں ورنہ ہاتھوں کو چھپانا ہوگا۔

سوال : یہ جملہ کس عظیم شخص کا ہے کہ عورتوں نے شرعی پردے میں رہ کر پہلے سے زیادہ آزادی حاصل کر لی ہے؟

جواب : امام خمینیؒ۔

سوال : اگر کسی عورت کو یہ معلوم ہو کہ نامحرم اسے بُری نگاہ سے دیکھ رہا ہے تو کیا اس کے لئے ضروری ہے کہ وہ اپنے چہرہ اور ہاتھوں کو بھی چھپالے؟

جواب : اکثر فقہاء کے نزدیک واجب ہے۔

سوال : کوئی مرد کسی باپردہ عورت جسے وہ پہچانتا ہو اس کے اُس فوٹو کو نہیں دیکھ سکتا جس میں وہ مکمل حجاب میں نہ ہو، کیا یہ مسئلہ صحیح ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : کیا مرد کے لئے جوان عورت کو سلام میں پہل کرنا شرعاً نامناسب سمجھا گیا ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : بتائیے یہ جملہ کس امام معصومؑ نے ارشاد فرمایا ہے "مہنگائی کا ہم پر کیا اثر ہوسکتا ہے جبکہ ہم اللہ کے قانع بندوں میں سے ہیں؟

جواب : امام زین العابدینؑ۔

سوال : کیا یہ بات صحیح ہے کہ حکومت کی اسکیموں میں اگر پیسہ لگایا جائے تو آقائے سیستانی اور آقائے خوئیؒ کے فتویٰ میں اسکے منافع کا آدھا حصّہ غریبوں کو دینا واجب ہے؟

جواب : جی ہاں صحیح ہے۔

سوال : وہ قوانین جو عام لوگوں کے فائدے کے لئے بنائے گئے ہیں، ان حکومتی قوانین کی مخالفت کرنا آقائے سیستانی اور آقائے خامنہ ای کے فتویٰ میں کیسا ہے؟

جواب : مخالفت کرنا حرام ہے۔

سوال : کیا کسی کافر کے جسم کا کوئی حصّہ Transplant کے ذریعے مسلمان کے جسم میں لگایا جاسکتا ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : اگر کسی کو تحفہ دینے کی نیت کی ہو مگر اسے دیا نہ ہو تو کیا نیت تبدیل کی جاسکتی ہے؟

جواب : جی ہاں کی جاسکتی ہے۔

سوال : اگر ایک تحفہ دینے کے بدلے میں تحفہ وصول کرنے کی شرط رکھی جائے تو کیا اپنے تحفے کو واپس لیا جاسکتا ہے؟

جواب : جی نہیں۔

سوال : مسلمان ملکوں کے بینکوں کے سودی شعبوں میں ملازمت کرنا کیسا عمل ہے؟

جواب : حرام ہے۔

سوال : بینک کے وہ شعبے جن میں سود کا لین دین نہیں ہوتا اُن میں ملازمت کرنا کیسا ہے؟

جواب : جائز ہے۔

سوال : سودی بینکوں کے شیئرز خریدنا کیسا عمل ہے؟

جواب : حرام ہے۔

سوال : علمِ رمل اور علم الاعداد کا سیکھنا اور دوسروں کو سکھانا کیسا ہے؟

جواب : جائز ہے۔



## اجتہاد و تقلید

سوال : اگر مجتہد اپنا فتویٰ بدل دے تو کیا اسکی سابقہ رائے یا فتویٰ پر عمل ہوسکتا ہے؟

جواب : جی نہیں۔

سوال : کیا یہ بات صحیح ہے کہ اجتہاد و تقلید کا نظام آئمّہ کے دور میں بھی جاری تھا؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : کیا مجتہد کے انتقال کے ساتھ ہی اسکا فتویٰ بھی فوت ہوجاتا ہے، کیا یہ جملہ صحیح ہے؟

جواب : جی ہاں اور جلد زندہ مجتہد کی تقلید میں آنا ضروری ہے۔

سوال : اگر کسی مجتہد کے وکیل یا کسی عالم سے مسئلہ پوچھ کر عمل کیا اور بعد میں پتا چلا کہ وہ مسئلہ غلط تھا تو ان کے اُن اعمال کا کیا ہوگا؟

جواب : جو اعمال صحیح فتویٰ کے مطابق نہ تھے انکی اگر قضا ہو تو دوبارہ بجالانا ہوگا چاہے اس میں آپکا کوئی قصور نہ بھی ہو۔

سوال : کیا یہ بات صحیح ہے کہ مجتہد کا وکیل مسئلہ بتانے میں دوسرے علماء پر مقدّم ہے؟

جواب : جی نہیں۔

سوال : شرعاً حکومت کرنا اور فیصلے کرنا کس کا حق ہے؟

جواب : مجتہد جامع الشرائط کا حق ہے۔

سوال : بچے بالغ ہونے کے بعد تقلید کے لئے اپنے والدین کی تحقیق پر اعتبار کر لیتے ہیں تو کیا یہ صحیح ہے؟

جواب : صحیح ہے۔

سوال : کیا مجتہد کے مختلف وکلاء کے اختیارات برابر ہوتے ہیں؟

جواب : جی نہیں اختیارات میں فرق ہوسکتا ہے۔

سوال : مميّز بچہ اگر صحیح طریقہ سے تقلید شروع کر چکا ہو تو بالغ ہونے کے بعد اس پر باقی رہ سکتا ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : کیا تقلید کا مسئلہ شرعی ہونے کے ساتھ ساتھ عقلی بھی ہے؟

جواب : جی ہاں۔

## نجاسات و مطہرات

سوال : قرآنی آیات کا تعویذ اگر گلے میں ہو تو اسے پہن کر بیت الخلاء میں جانا کیسا ہے؟

جواب : جائز ہے البتہ مکروہ ہے۔

سوال : امام خمینیؒ کے نزدیک حرام گوشت پرندوں مثلاً چیل، کوّے وغیرہ کا فضلہ پاک ہے یا نجس ؟

جواب : نجس ہے۔

سوال : آقائے سیستانی، آقائے خامنہ ای اور آقائے خوئیؒ کے نزدیک حرام گوشت پرندوں کا فضلہ پاک ہے یا نجس؟

جواب : پاک ہے۔

سوال : مسلمان ملک کے کسی ہوٹل میں ایسی مچھلی کھانا کیسا ہے جس کے متعلق معلوم نہ ہو کہ یہ چھلکے والی مچھلی ہے یا نہیں؟

جواب : حالتِ شک میں جائز نہیں ہے جب تک کہ یقین نہ ہو کہ اس پر چھلکا تھا۔

سوال : ٹونا (tuna fish) مچھلی کا کھانا آقائے سیستانی کے فتویٰ میں کیسا ہے؟

جواب : جائز ہے۔

سوال : غیر مسلم ممالک میں اگر کھانے کے گوشت کے ڈبّے پر حلال یا اسلامی طریقے سے ذبح لکھا ہو تو کیا اسے کھایا جا سکتا ہے؟

جواب : اگر یقین واطمینان ہو تو کھایا جا سکتا ہے، شک ہو تو نہیں کھایا جا سکتا فقط ڈبّے پر لکھا ہونے کا کوئی اثر نہیں ہے۔



سوال : نابالغ بچوں کو غیر اسلامی ذبیحہ کھلانا اگر ضرر کا باعث ہو تو کیسا ہے؟

جواب : جائز نہیں ہے۔

سوال : کفن پر آیاتِ قرآنی لکھنا کیسا ہے جبکہ امکان ہو کہ یہ بعد میں آلودہ ہو سکتا ہے؟

جواب : جائز ہے البتہ بہتر ہے کہ کسی چادر وغیرہ پر لکھا جائے اور اسے مُردے کے سینے یا سر پر رکھ دیا جائے تاکہ آلودہ نہ ہو۔

سوال : عطر میں جو الکحل ہوتا ہے اسے کیا نماز کے لئے لگایا جا سکتا ہے؟

جواب : جی ہاں کوئی حرج نہیں اور وہ نجس نہیں ہے۔

سوال : بعض غیر شیعہ مسلمان فقہاء کے نزدیک وقتِ ذبح جانور کا قبلہ رُخ کرنا واجب نہیں ہے کیا ایسے جانور جو وہ ذبح کریں، ہمارے لئے حلال ہیں؟

جواب : آقائے سیستانیؒ کے فتویٰ میں حلال ہیں۔

سوال : اگر کوئی عیسائی ملازمہ کپڑے دھوئے تو کیا اسکا ہاتھ لگنے سے وہ کپڑے نجس ہو جائیں گے؟

جواب : آقائے سیستانی اور آقائے خامنہ ای کے نزدیک وہ پاک شمار ہوں گے۔

## وضوء غسل و تیمم

سوال : اگر یقین ہو کہ جمعہ کو پانی نہ ملے گا تو غسلِ جمعہ، جمعرات کو بھی کیا جا سکتا ہے ؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : کیا آقائے خوئیؒ آقائے خامنہ ای کے فتویٰ میں سر کا مسح کیا دائیں ہاتھ ہی سے کرنا ضروری ہے؟

جواب : احتیاطِ واجب ہے کہ دائیں ہاتھ ہی سے سر کا مسح کیا جائے۔

سوال : آقائے سیستانی اور آقائے خوئیؒ کے نزدیک اگر کسی پر غسل واجب ہو اور وہ کوئی معتبر غسل مثلاً جمعہ کا غسل کرلے تو کیا وہی غسل، واجب غسل کے لئے کافی ہوگا؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : اگر کسی پر کوئی غسل واجب ہو تو اگر وہ کسی ایک کی نیت کرلے تو کیا سب غسل اس پر سے اُتر جائیں گے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : کیا آقائے سیستانی اور آقائے خمینیؒ کے فتویٰ میں دونوں پاؤں کا مسح ایک ساتھ کرسکتے ہیں؟

جواب : جی ہاں مگر احتیاطِ مستحب ہے کہ ایسا نہ کیا جائے۔

سوال : کیا غسل توبہ کرنے کے بعد نماز کے لئے وضو کرنا ضروری ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : اگر لفظ بسمہٖ تعالیٰ لکھا ہو تو کیا اسے وضو کے ساتھ ہاتھ لگانا واجب ہے؟

جواب : جی نہیں۔

سوال : اگر لفظ اللہ کو مکمل نہ لکھا جائے اور ا۔۔۔ لکھ کر چھوڑ دیا جائے تو کیا پھر بھی اس کو وضو کے ساتھ ہاتھ لگانا ہوگا؟

جواب : جی نہیں۔

سوال : اگر اعضائے وضو میں سے کوئی وضو کے بعد نجس ہوجائے تو کیا وضو دوبارہ کرنا ہوگا؟

جواب : جی نہیں فقط اُس جگہ کو پاک کرلیں۔



سوال : کیا سمندر کے پانی سے وضو ہوجاتا ہے؟

جواب : جی ہاں۔




سوال : کیا نمازِ عشاء کا اوّل وقت رات کے ۱/۳ حصّہ تک رہتا ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : اگر نماز میں سجدۂ سہو واجب ہوجائے لیکن ادا کرنا بھول گئے اور کئی دن بعد یاد آئے تو کیا کرنا چاہیے؟

جواب : جب یاد آجائے اُس وقت ادا کرلیا جائے۔

سوال : کیا ظالموں کے لئے قنوت میں بددُعا کی جاسکتی ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : ہر نماز کے لئے الگ وضو کرنا کس امامؑ کے لئے زیادہ مشہور ہے؟

جواب : حضرت علیؑ۔

سوال : تجدیدِ وضو کے لئے کس امامِ معصومؑ کی شخصیت زیادہ مشہور ہے؟

جواب : امام موسیٰ کاظمؑ۔

سوال : کیا یہ مسئلہ صحیح ہے کہ آقائے سیستانیؒ کے نزدیک سجدۂ سہو میں کچھ پڑھنا واجب نہیں ہے فقط پیشانی سجدہ گاہ پر رکھ کر اٹھالیں تو سجدہ ہوجاتا ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : کسی کی بات کو سننے کے لئے دورانِ نماز قرأت کو روک کر بات سننا کیسا عمل ہے؟

جواب : مکروہ ہے۔

سوال : کیا عورت شوہر کے پیچھے گھر ہی میں نمازِ جماعت پڑھ سکتی ہے؟

جواب : جی ہاں بشرطیکہ اس میں عدالت پائی جائے، قرأت صحیح ہو اور عورت اسکے پیچھے کھڑی ہو۔

سوال : نمازِ شب ۱۱ رکعتی نماز ہے کیا اسکی فقط آخری ۳ رکعات یا آخری ایک رکعت بھی پڑھی جاسکتی ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : آقائے سیستانی کے نزدیک عقیق پر سجدہ کرنا کیسا ہے؟

جواب : جائز ہے۔

سوال : امام خمینیؒ کے فتویٰ میں عقیق پر سجدہ کرنا کیسا ہے؟

جواب : احتیاطِ واجب کے طور پر صحیح نہیں ہے۔

## روزہ

سوال : وہ مہمان جو میزبان کے dependents میں سے ہو وہ اگر اپنا فطرہ خود نکالنے پر بضد ہو تو کیا پھر میزبان کو اس کا فطرہ نکالنا ضروری نہیں ہے؟

جواب : پھر بھی ضروری ہے۔

۱۔ روزے کے کفارہ میں رقم دینا صحیح نہیں ہے، جنس دینا ہی ضروری ہے۔ [ ✓ ]

۲۔ فدیہ میں رقم دینا صحیح نہیں ہے، جنس دینا ہی ضروری ہے۔ [ ✓ ]

۳۔ فطرہ میں رقم کا دینا ہی ضروری ہے، جنس نہیں دینا چاہیئے۔ [ ✗ ]

۴۔ اگر کسی عادل کے کہنے پر روزہ افطارہ کرلیا بعد میں معلوم ہوا کہ وقت نہیں ہوا تھا تو روزہ کی قضا ضروری نہیں ہے۔ [ ✗ ]



۵۔ رمضان خدا کے ناموں میں سے ایک نام بھی ہے۔ [ ✓ ]

۶۔ روزہ میں خوشبو لگانا مکروہ ہے۔ [ ✗ ]

۷۔ رمضان کے علاوہ عام دنوں میں اعتکاف کرنا غلط ہے۔ [ ✗ ]

۸۔ عورت اپنے گھر میں بھی اعتکاف کرسکتی ہے۔ [ ✗ ]

۹۔ اگر شدید پیاس ناقابل برداشت ہو تو کیا یہ کیا جاسکتا ہے کہ تھوڑی سی مقدار پانی کی پی لے جس سے جان بچ جائے، پھر افطار تک کوئی اور روزہ توڑنے والا کام نہ کیا جائے اور بعدہ رمضان صرف قضا کرلی جائے۔ [ ✓ ]




سوال : ماہِ رمضان کے آخری عشرے میں کونسی عبادت کا ثواب ۲ حج اور ۲ عمروں کے برابر ہے؟

جواب : اعتکاف۔

سوال : ذی الحج اسلامی مہینوں میں کس نمبر پر آتا ہے؟

جواب : ۱۲ ویں نمبر پر۔

سوال : طواف کرنے والے خانۂ کعبہ کے گرد کس سمت میں چکر لگاتے ہیں؟

جواب : Anti Clock-Wise

سوال : حج کرنے والوں کے لئے سب سے بہتر جگہ کونسی ہے جہاں سے شیطانوں کو مارنے کے لئے کنکر چُنے جاتے ہیں؟

جواب : مزدلفہ کا میدان۔

سوال : حج وعمرہ سے واپسی پر جوالوداعی طواف کیا جاتا ہے اسے کیا کہا جاتا ہے؟

جواب : طوافِ وداع۔

سوال : کیا طوافِ وداع کرنا واجب ہے؟

جواب : جی نہیں یہ فقط مستحب ہے۔

سوال : حج کے لغوی معنی کیا ہیں؟

جواب : ارادہ کرنا۔

سوال : واجب حج انجام دینے کے لئے کسی بالغ شخص کو ماں باپ کی اجازت لینا ضروری ہے؟

جواب : جی نہیں۔

سوال : اگر احرام کا کپڑا نجس ہو جائے اور پاک نہ کیا جائے تو کیا حج باطل ہو جاتا ہے؟

جواب : جی نہیں اسے بدلنا یا پاک کرنا تو ضروری ہے مگر حج باطل نہیں ہوتا۔

سوال : واجب تلبیہ پڑھنے کے بعد اس کی تکرار کتنی دفعہ کرنی چاہیے؟

جواب : جتنی دفعہ چاہیں پڑھ سکتے ہیں البتہ مستحب ہے کہ ۷۰ بار پڑھا جائے۔

## خمس و زکوٰۃ

سوال : خمس وزکوۃ کی وصولی کے لئے امام محمد تقیؑ نے جو وکلاء مقرر کئے تھے اُن میں سے کم از کم ۲ کے نام بتایئے؟

جواب : حضرت زکریا ابن آدمؒ ، علی ابن مھزیارؒ ۔

سوال : جو خمس ادا نہ کرے اور امامؑ کا مال کھا جائے اس کے متعلق امام زمانہؑ نے کیا ارشاد فرمایا ہے؟

جواب : لعنت ہے اللہ کی اور فرشتوں کی اور تمام لوگوں کی اُس شخص پر جو ہمارے مال سے ایک درہم کو حرام طریقے سے کھا جائے۔



سوال : امام علی رضاؑ نے ان لوگوں کو جو خمس ادا نہیں کرتے، کیا ارشاد فرمایا ہے؟

جواب : تم ہم سے خمس روک کر خود کو ہماری دعاؤں سے محروم نہ کرو۔

سوال : امام زمانہؑ نے خمس ادا کرنے والوں کو کیا دُعا دی ہے؟

جواب : اے رب! تو ہمارا خمس ادا کرنے کے بدلے میں ان کے گناہوں کو معاف کر دے۔

سوال : بتایئے امام رضاؑ نے یہ الفاظ کس جگہ کے شیعوں سے کہے تھے جنہوں نے امام رضاؑ سے واجب خمس کو معاف کروانا چاہا تھا۔ ''تم اپنی زبانوں سے ہمارے خالص محبّ بنتے ہو اور پھر ہمارے اُس حق کو دباتے ہو جو اللہ نے ہم کو دیا ہے اور وہ خمس ہے۔ ہم خمس میں کسی بھی صورت معافی نہیں دے سکتے۔

جواب : نیشاپور۔

سوال : امام صادقؑ نے کس وقت کو قیامت میں سخت ترین وقت قرار دیا ہے؟

جواب : جب خمس کے حقدار پکاریں گے کہ ہمارا خمس ہمیں نہیں دیا گیا۔

سوال : امام علی رضاؑ نے کس چیز کو رزق کی چابی قرار دیا ہے؟

جواب : خمس نکالنے کو۔

## اسلامی کتابیں

سوال : تفسیرِ درّ منثور کس مسلمان عالم کی لکھی ہوئی تفسیر ہے؟

جواب : علاّمہ جلال الدین سیوطی۔

سوال : معانی الاخبار کس شیعہ عالمِ دین کی لکھی ہوئی کتاب ہے؟

جواب : شیخ صدوقؒ ۔

سوال : علم اخلاق میں ملا محسن فیض کاشانیؒ کی کونسی کتاب سب سے زیادہ مشہور ہے؟

جواب : المحجة البیضاء۔

سوال : غرر الحکم نامی کتاب میں کس عظیم شخصیت کے اقوال جمع کئے گئے ہیں؟

جواب : حضرت علیؑ ۔

سوال : مشہور کتاب ''الارشاد'' کس عالمِ دین کی لکھی ہوئی کتاب ہے؟

جواب : شیخ مفیدؒ ۔

## تاریخ

سوال : حضرت ابوطالبؑ کا اصل نام کیا تھا؟

جواب : عبدمناف یا عمران۔

سوال : مولاعلیؑ کی پیدائش کے وقت رسولِ خداؐ کی عمر مبارک کتنی تھی؟

جواب : ۳۰ سال۔

سوال : حضرت فاطمہ بنت اسدؑ کے لئے دیوارِ کعبہ کتنی بار شق ہوئی؟

جواب : دو بار۔

سوال : ابلیس کی نسل میں اس شیطان کا کیا نام تھا جس نے اسلام قبول کرلیا تھا؟

جواب : ھام۔

سوال : رسولؐ خدا کے چچا حمزہ کس جنگ میں شہید ہوئے؟

جواب : جنگ اُحد۔



سوال : حضرت سلمان فارسیؓ کے اسلام کی طرف راغب ہونے میں توفیق الٰہی کی وجہ سے کونسی چیز سبب بنی؟

جواب : ایک کتاب۔

سوال : رسولؐ خدا اور مولا علیؑ کے وہ کونسے صحابی تھے جو ابوعبداللہ کے نام سے جانے جاتے ہیں؟

جواب : حضرت سلمان فارسیؓ۔

سوال : جنگِ خندق میں خندق کھودنے کا مشورہ کس صحابیٔ رسولؐ نے دیا تھا؟

جواب : حضرت سلمان فارسیؓ نے۔

سوال : حضرت سلمان فارسیؓ نے قرآن کے حوالے سے کونسا عظیم کام کیا تھا؟

جواب : انھوں نے قرآن مجید کا پہلا فارسی ترجمہ کیا۔

## عظیم واقعه کا نام بتائیے

سوال : واقعہ کا نام بتایئے ؟

۱۔ اس واقعہ کے رونما ہونے کے بعد ۳ دن تک اندھیرا رہا۔

۲۔ سرخ وسیاہ آندھیاں چلتی رہیں۔

۳۔ آسمان سے خون برستا رہا۔

۴۔ سات روز تک دیواریں خون سے رنگین رہیں۔

۵۔ آسمان پر سرخی کئی دنوں تک رہی۔

۶۔ اس واقعہ کے بعد جس پتھر کو اُٹھاتے، اُس کے نیچے سے خون جاری ہوجاتا۔

۷۔ اس واقعہ کی خبر تمام انبیاء ومُرسلین کو دی گئی جس کو سن کر انھوں نے گریہ کیا۔

جواب صفحہ نمبر 40 پر ملاحظہ فرمائیں۔

## اس گناہ کا نام بتائیے

۱۔ میرا ارتکاب کرنے والے کے کانوں میں روزِ قیامت پگھلا ہوا لوہا اور سیسہ ڈالا جائے گا۔

۲۔ مجھے انجام دینے والے یا سننے والے کے دل میں نفاق اور منافقت اس طرح اُگتی ہے جس طرح بارش کے بعد سبزہ اُگتا ہے۔

۳۔ میرے خاتمہ کے لئے رسولؐ خدا مبعوث ہوئے تھے۔

۴۔ امام معصومؑ میری آواز سن کر اپنے کانوں کو بند کر لیتے تھے۔

۵۔ امام معصومؑ مجھے انجام دینے والے کو اپنی محفل سے اٹھا دیتے تھے اور کہتے تھے کہ فوراً توبہ کرو، غسل کرو پھر یہاں آؤ۔ ایسا نہ ہو کہ عذابِ خدا یہیں پر آ جائے۔

جواب صفحہ نمبر 40 پر ملاحظہ فرمائیں۔

### معلوماتِ عامّہ

سوال : ابن کوّا نامی شخص کس مشہور شخصیت کے دور میں گذرا ہے؟

جواب : یہ ایک منافق تھا جو حضرت علیؑ کے دور میں تھا۔

سوال : وہ کونسی عظیم خاتون تھیں جن کے انتقال پر رسولِ خداؐ نے اپنی قمیض کفن کے طور پر دی؟

جواب : حضرت فاطمہؑ بنت اسد۔

سوال : زیادہ مشہور ہے کہ حضرت علیؑ کی دو بہنیں تھیں۔ ان کے کیا نام ہیں؟

جواب : بی بی امّ ہانیؑ ، بی بی جمانہؑ۔

سوال : امّ نہج البلاغہ کس عظیم شخصیت کے خطبہ کو کہا جاتا ہے؟

جواب : حضرت فاطمہؑ کے اُس خطبہ کو جو آپ نے دربار میں دیا تھا۔



سوال : حضرت علی اکبرؑ کے ملعون قاتل کا کیا نام تھا؟

جواب : حصین ابن نُمیر۔

### خاندانِ اہل بیتؑ

☆...... امامِ زمانہؑ

سوال : امام زمانہؑ کا آنکھوں سے اوجھل ہونا مندرجہ ذیل میں کن انبیاء کی غیبت کے ساتھ مشابہت رکھتا ہے؟

جواب : ۱۔ حضرت عیسیٰؑ ۲۔ حضرت موسیٰؑ ۳۔ حضرت یوسفؑ ۴۔ حضرت ایوبؑ۔

سوال : بی بی حکیمہ خاتون کے متعلق مندرجہ ذیل میں سے کونسی باتیں درست ہیں؟

۱۔ آپ امام علی نقیؑ کی بہن تھیں ۲۔ آپ امام حسن عسکریؑ کی پھوپھی تھیں ۳۔ آپ امام محمد تقیؑ کی بیٹی تھیں۔

جواب : تینوں باتیں درست ہیں۔

سوال : امام زمانہ کی پیدائش سے قبل امام حسن عسکریؑ نے حضرت حکیمہ خاتونؑ کو کس قرآنی سورہ پڑھنے کی تلقین فرمائی تھی ؟

جواب : سورۂ قدر۔

سوال : امام زمانہؑ نے کس عمر میں اپنے والد امام حسن عسکریؑ کی نماز جنازہ پڑھائی ؟

جواب : ۵ سال کی عمر میں۔

سوال : ظہور امامؑ کے دن کو یقینی طور پر معیّن کرنے والے کو روایت میں کیا کہا گیا ہے؟

جواب : ملعون۔

سوال: کیا یہ صحیح ہے کہ امام زمانہؑ کی اقتداء میں پڑھی جانے والی نمازِ جماعت کی پہلی صف میں حضرت عیسیٰؑ، حضرت خضرؑ اور حضرت الیاسؑ جیسے جلیل القدر انبیاءؑ ہوں گے؟

جواب: جی ہاں۔

سوال: امام زمانہؑ کے ظہور سے متعلق روایات کی کل تعداد کتنی ہے؟

جواب: ۱۱۵۶ سے زائد۔

سوال: پیدائش کے بعد سب سے پہلے امام زمانہؑ کی زیارت کس شخصیت نے کی؟

جواب: حضرت حکیمہ خاتونؑ نے۔

سوال: ہفتہ کے ۷ دنوں میں کونسا دن امام زمانہؑ سے مخصوص و منسوب ہے؟

جواب: جمعہ کا دن۔

سوال: زیارتِ نا حیّہ کس امامِ معصومؑ سے منسوب و مروی ہے؟

جواب: امامِ زمانہؑ سے۔

## اصحابِ رسولؐ و آئمہؑ

سوال: وہ کونسے صحابیؓ رسولؐ جنہوں نے رسولِ خداؐ کی حضرت خدیجہؑ کے ساتھ شادی میں اپنا کردار ادا کیا تھا؟

جواب: حضرت عمّار یاسرؓ۔

سوال: حضرت عمّار یاسرؓ کی شہادت کے بارے میں رسولِ خداؐ نے کیا خبر دی تھی؟

جواب: عمّار کو ایک باغی گروہ قتل کرے گا۔

سوال: حضرت عمّار یاسرؓ کس جنگ میں اس باغی گروہ کے ہاتھوں شہید ہوئے؟

جواب: جنگِ صفّین میں معاویہ کے آدمیوں کے ہاتھوں شہید ہوئے۔



سوال: حضرت عمّار یاسرؓ کے قاتل کا کیا نام تھا؟

جواب: ابن حوّا۔

سوال: کونسی حدیثِ رسولؐ تلاوت کرتے ہوئے حضرت عمّار یاسرؓ شہید ہوئے؟

جواب: عمّار کو ایک باغی گروہ قتل کرے گا۔

سوال: حضرت عمّار یاسرؓ کی والدہ سمیّہ کو کس نے شہید کیا تھا؟

جواب: ابوجہل نے۔

سوال: دین کی بنیاد جن چار صحابیوں پر ہے انھیں کیا کہا جاتا ہے؟

جواب: ارکانِ اربعہ۔

سوال: اصحاب رسولؐ میں سے کس کے خاندان نے اسلام کے لئے سب سے زیادہ قربانیاں دیں اور تکالیف برداشت کیں؟

جواب: حضرت عمّار یاسرؓ کے خاندان نے۔

سوال: حضرت عمّار یاسرؓ کی ولادت کب ہوئی؟

جواب: پہلی عام الفیل کو۔

سوال: حضرت عمّار یاسرؓ، رسولؐ اللہ سے کتنے بڑے تھے؟

جواب: تقریباً ہم عمر تھے۔

## عقائد

سوال: مقامِ اعراف کس جگہ کو کہتے ہیں؟

جواب: وہ مقام جو جنّت و دوزخ کے درمیان واقع ہے۔

سوال : مقامِ اعراف پر شفاعت کے لئے کون لوگ موجود ہوں گے؟

جواب : چہاردہ معصومینؑ اور ان کے خاص اصحاب اور ملائکہ۔

سوال : کیا یہ بات صحیح ہے کہ قیامت کے دن قرآن مجید اور فرشتے بھی شفاعت کریں گے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : وہ کونسے لوگ ہوں گے جن کے متعلق روایات میں یہ بات آئی ہے کہ اگر تمام نبیَ مرسل اور مقرّب فرشتے بھی انکی شفاعت کریں تو بھی خدا انہیں معاف نہیں کرے گا؟

جواب : دشمنانِ اہل بیتؑ ۔

سوال : حضرت علیؑ نے یہ جملہ کس عظیم شخصیت کے بارے میں فرمایا کہ اگر وہ اس روئے زمین پر تمام گناہ گاروں کی شفاعت کریں تو اللہ ان کی شفاعت کو قبول کرلے گا؟

جواب : اپنے والدگرامی حضرت ابوطالبؑ کے لئے۔

سوال : مولا علیؑ کے قولؑ کے مطابق خدا نے نورِ حضرت ابوطالبؑ، حضرت آدمؑ کی پیدائش سے کتنے سال قبل خلق فرمایا تھا؟

جواب : ۲۰۰۰ سال قبل۔

سوال : کیا یہ بات صحیح ہے کہ قیامت کے دن رسول اللہؐ کے لئے مقامِ محمود، مقامِ شفاعت ہی ہوگا؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : کیا یہ بات صحیح ہے کہ بے نمازی اور شفاعت پر یقین نہ رکھنے والوں کی شفاعت نہیں کی جائے گی؟

جواب : جی ہاں۔



سوال : بتایئے مندرجہ ذیل چیزوں کو عربی میں کیا کہتے ہیں؟

۱۔ شکر ---------- سُکر

۲۔ شہد ---------- عسل

۳۔ دہی ---------- لَبَن

۴۔ فوٹو ---------- عکس

۵۔ رسی ---------- حبل

۶۔ ائیرپورٹ ------- مَطار

یاد کیجئے

## موضوعاتی احادیث

## ادب

- بہترین خاندانی شرافت اچھا ادب ہے۔
- بدزبان شخص کوئی ادب نہیں رکھتا۔
- عقل کا بہترین ساتھی ادب ہے۔
- غیظ وغضب کے ساتھ ادب نہیں سکھایا جاسکتا۔
- اپنے بچوں کو ادب سکھا کر انہیں فائدہ پہنچاؤ۔

امام علی علیہ السلام

سوال: مندرجہ ذیل مقدّس مقامات پہچانئے۔























# مدرسۃ القائمؑ کی چند تصویری جھلکیاں



۳ جون ۲۰۰۷ء ، مولانا صادق حسن صاحب قبلہ کی مدرسۃ القائمؑ میں درس کیلئے آمد۔



مدرسۃ القائمؑ کے بچوں کی پکنک کے موقع پر نمازِ جماعت۔



جلسۂ تقسیم اسناد ۲۰۰۷ء کے موقع پر طالبات کا ایک گروپ۔



# جوابات

☆ علماء کی جوانی کی تصاویر پہچانئے۔

تصویر نمبر ۱ اور ۲ ...... امام خمینیؒ — تصویر نمبر ۳ ...... آیت اللہ خوئیؒ

تصویر نمبر ۴ ...... آیت اللہ حافظ شیخ محمد بشیر نجفی — تصویر نمبر ۵ ...... آیت اللہ خامنہ ای

☆ تصویری مسائل

تصویر نمبر ۱ ...... احتیاطِ واجب کے طور پر جائز نہیں — تصویر نمبر ۲ ...... دیت

تصویر نمبر ۳ ...... حرام ہے — تصویر نمبر ۴ ...... حرام ہے

تصویر نمبر ۶ ...... جی ہاں جائز ہے — تصویر نمبر ۵ ...... احتیاطِ واجب کے طور پر جائز نہیں

تصویر نمبر ۷ ...... مکروہ ہے — تصویر نمبر ۸ ...... اگر بیماری کی وجہ سے بار بار وضو کرنا ممکن نہ ہو تو تلاوتِ قرآن کیلئے قرآن کے حروف کو ہاتھ لگانا بغیر وضو حرام ہے۔ لہٰذا دستانے پہنے ہوئے ہیں۔

تصویر نمبر ۹ ...... درسِ خارج — تصویر نمبر ۱۰ ...... حدیثِ رسولؐ : علیؑ اور اُس کے شیعہ ہی روزِ قیامت کامیاب ہوں گے۔

☆ شخصیات پہچانئے۔ — تصویر نمبر ۱ ...... آقائے محسن امین عاملیؒ — تصویر نمبر ۲ ...... آقائے موسیٰ صدرؒ

☆ مقدّس مقامات پہچانئے۔

تصویر نمبر ۱، ۲...... مدینہ میں ''بیت الحزن''۔ وہ مقام جہاں بی بی فاطمہؑ رسولؐ خدا کے انتقال کے بعد رونے آیا کرتی تھیں۔

تصویر نمبر ۳...... جنت البقیع میں رسولؐ خدا کے فرزند حضرت ابراہیمؑ کی قبرِ مبارک۔

تصویر نمبر ۴، ۵...... مدینہ میں جنگِ خندق کے مقام پر مسجدِ فاطمہ زہراؑ، جہاں آپؑ نے عبادت انجام دی تھی۔ اس مسجد کو اب بند کر دیا گیا ہے۔

تصویر نمبر ۶...... رسولِ خدا کی رضاعی والدہ حضرت حلیمہ سعدیہؑ کی جنت البقیع میں قبرِ مبارک۔

تصویر نمبر ۷...... ۱۹۲۵ء میں جنت البقیع کی قبروں کے المناک انہدام کی ایک تصویر۔

☆...... شخصیت پہچانئے۔ — جواب : حضرت ابوطالبؑ

☆...... یہ کونسی رات ہے؟ — جواب : شبِ قدر

☆...... اخلاقی برائی پہچانئے؟ — جواب : کمینگی

☆...... یہ کونسی نیکی ہے؟ — جواب : ماہِ رمضان المبارک کے روزے رکھنا

☆...... عظیم واقعہ پہچانئے؟ — جواب : ۱۰ محرم ۶۱ ہجری کو کربلا میں امامِ مظلوم امام حسینؑ کی شہادت

☆...... اِس گناہ کا نام بتایئے؟ — جواب : گانا سننا، گانا گانا اور آلاتِ موسیقی کو بجانا